کیونکہ آپ کی بہت سی خوبیوں اور کمالات کا اعتراف کرنا علمی رواداری کا متقاضی ہے لیکن یہاں ایک سوال پیدا ہوتا ہے کہ جب اختلاف قرآت کے مؤلفین جامعین اور مصنفین شیعہ ہی تھے تو اب ہمارے لئے رد و قبول کا کونسا معیار ہونا چاہئیے ۔ خاص کر جبکہ ہمارے بہت سے عالم بھی اس تحریک کے افکار ونظریات کا بری طرح شکار ہوں؟

یہ سوال بے حد اہم اور بنیادی ہے اسے نظرانداز کرنا ہماری علمی موت کے مترادف ہوگا کیونکہ شیعہ دراصل ابتداء اسلام ہی سے سیاسی، ثقافتی اور علمی اعتبار سے دیگر تمام فرقوں پر فائز و متفوق تھے۔ ان کی بہت سی علمی خدمات ایسی ہیں جو کسی دوسرے ذریعہ سے ہم تک نہیں پہنچ سکتی تھیں۔ اس حد تک تو ہمیں ان کا شکر گزار ہونا چاہئیے لیکن اس اعتراف کے بعد کہ اگر یہ گروہ نہ ہوتو ہم تمام علوم قرآنی کے ذخیرے سے محروم رہ جاتے ہمارے لئے سوائے اس کے چارہ کار نہیں کہ ہم علوم قرآنی کے معاملے میں ان سے اخذ وقبول میں محتاط رہیں اور اختلاف قرأت میں تو یہاں تک احتیاط کی ضرورت ہے کہ ان کی حلفیہ مرویات پر بھی اعتبار نہ کرنا چاہئیے۔ اور اس ضمن میں ہمارا مسلمانوں کو وہی مشورہ ہے جوکہ سلف صالحین اپنی وصایا میں لکھ گئے تھے۔ حافظ ابن حجر (متوفی ۱۴۴۹م) فرماتے ہیں کہ:۔

"خارجی یا رافضی یاکوئی اور (بدعتی) عمداً خواہ نیک نیتی سے اپنے مسلک کی حدیث بیان کرے (یا تائید بھی مطلوب نہ ہو) تو بھی قبول نہ کرنی چاہئیے کیونکہ وہ حدیث ہی ایسی بیان کرے گا جو اس کے عقیدے اور خیال کو

تقویت پہنچاتی ہوگی۔" (نزہہ النظر مطبوعہ علیمی دہلی صفحہ ۷۳)

اس مشورے کے بعد مسلمانوں کو چاہیئے کہ وہ پوری جرأت اور دلیری کے ساتھ اپنی تفاسیر کا جائزہ لیں اور ان میں تمام علوم کے متعلق مرویات کے بیان کرنے والے اشخاص کا محاسبہ کریں لیکن یہ محاسبہ تنہا اس نقطہ نظر سے نہ ہو کہ روایت میں کتنے شیعہ ہیں کیونکہ شیعہ کے علاوہ دوسرے راوی بھی تو تھے جن کا کام غلط فہمی پھیلانا یا انتشار کو فروغ دینا تھا۔ امید ہے کہ اس طرح تیرہ سو سال گزر جانے کے باوجود آپ اصل حقیقت کو پالیں گے۔ الذین جاھدوا فینا لنھدینھم سبلنا اور حقیقت کا پالینا بھی قرآن مجید کا معجزہ ہی ہے۔ کیا آپ خود" نظم قرآن سے قرآن سمجھنا چاہتے ہیں؟ کیا آپ اس کے لئے آمادہ ہیں؟

غیرت قرآن اور علمی تقاضے آج کے مسلمانوں سے یہی سوال کرتے ہیں۔

